کسی نقصان اٹھانے، یا کسی ناکامی سے مایوسی نہیں ہوتی اور وہ یوں گویا ہوتا ہے ﴿قُل لَّن يُصِيبَنَا إِلَّا مَا كَتَبَ اللَّهُ لَنَا هُوَ مَوْلَانَا وَعَلَى اللَّهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُونَ﴾ (التوبة:۵۱)

(آپ کہہ دیجیے کہ ہم کو وہی (تکلیف) پہنچے گی جو اللہ نے ہمارے لیے لکھ دی ہے، وہی ہمارا مالک ہے اور ایمان والے اللہ ہی پر بھروسہ کرتے ہیں)

وہ کسی لمحہ مایوس نہیں ہوتا، بلکہ ہر قدم نئے حوصلہ کے ساتھ اٹھاتا ہے، اور ہر قدم کو وہ کامیابی کا قدم سمجھتا ہے، اور آگے بڑھتا چلا جاتا ہے، اس کا یقین اس پر ہوتا ہے، کہ ''خیر'' کا ہر قدم اس کو ایک نئی کامیابی کے لیے تیار کر رہا ہے، اس کا یقین اللہ کے اس ارشاد پر ہوتا ہے ﴿ فَأَمَّا مَنْ أَعْطَى وَاتَّقَى ☆ وَصَدَّقَ بِالْحُسْنَى ☆ فَسَنُيَسِّرُهُ لِلْيُسْرَى ☆ وَأَمَّا مَن بَخِلَ وَاسْتَغْنَى ☆ وَكَذَّبَ بِالْحُسْنَى ☆ فَسَنُيَسِّرُهُ لِلْعُسْرَى ﴾ (اللیل:۵-۱۰) (اور جہاں تک اس کا تعلق ہے جس نے (اللہ کے راستہ میں کچھ) دیا اور پرہیزگاری اختیار کی، اور بھلی بات کو سچ مانا، تو ہم آہستہ آہستہ اس کو آسانی کی طرف لے چلیں گے، اور جس نے بخل کیا اور بے پرواہ رہا، اور اس نے بھلی بات نہ مانی، تو ہم اس کو آہستہ آہستہ سختی کی طرف لے چلیں گے)

اس کے سامنے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان ہوتا ہے "کل میسر لما خلق له"(۱) (ہرایک کے لیے وہی چیز آسان کردی جاتی ہے، جس کے لیے وہ پیدا کیا گیا ہے)

اسی کے ساتھ اس کو اپنی کامیابی پر غرہ نہیں ہوتا، وہ یقین رکھتا ہے کہ جو کامیابی ملی ہے وہ محض اللہ کا فضل اور اس کا انعام ہے، ہر فتح و کامرانی پر اس کا سر اللہ کے سامنے جھک جاتا ہے، وہ اس کو اپنی ذات کی طرف منسوب نہیں کرتا، بلکہ اس کو صرف اللہ کا دیا ہوا تحفہ سمجھتا ہے۔

حاصل یہ کہ تقدیر پر یقین ایمان والے کے اندر اعتدال اور قوت عمل پیدا کرتا ہے، نہ کہ مایوسی اور دل شکنی۔



(۱) بخاری کتاب التفسیر: ٥٤

